


# محققانہ فیصلہ



تصنیف



فقیہ ملت مفتی جلال الدین احمد امجدی

بانی مدرسہ امجدیہ اہلسنت ارشد العلوم اوجھا گنج
ضلع بستی یوپی

# فہرست مضامین




آج کل مسلمانوں کے معاشرہ میں جس تیزی کے ساتھ غلط عادات و رسوم راہ پاتے جا رہے ہیں وہیں اس بات سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا کہ اس زمانہ کی چند نوزائیدہ جماعتوں کی تحریک کے زیر اثر اسلاف کرام کے مستحسن مراسم کے خلاف ایک متحدہ محاذ قائم ہو چکا ہے۔ صدیوں سے جن پر خوش عقیدہ مسلمانوں کا عمل تھا وہی معمولات شرک و بدعت کی خانہ ساز مشین گنوں کی زد پہ ہیں اور اس پہ اختلاف و نزاع کی ایسی گرم بازاری ہوئی کہ سادہ لوح مسلمانوں کے لئے حق و باطل کا امتیاز دشوار ہو گیا۔ اس خصوص میں استاذی حضرت علامہ مفتی جلال الدین احمد صاحب قبلہ امجدی کو توجہ دلائی گئی، نتیجۃً چند مختلف فیہ و متنازع مسائل پہ تحقیقی مطالعے کو سمیٹتے ہوئے یہ مختصر مگر جامع رسالہ آپ کے ہاتھوں میں ہے جس سے ان مسائل کی واضح تصویر سامنے آجائے گی۔

مولا عزّ و جل اسے شرف قبول عطا فرما کے اس کے فیوض و برکات کو عام و تام فرمائے۔

**غلام عبد القادر علوی**

خادم آستانہ یار علویہ و دار العلوم فیض الرسول براؤں شریف

۲۷ ربیع النور ۱۳۹۸ھ / ۷ مارچ ۱۹۷۸ء

# بدعت

لغت میں نئی چیز کو بدعت کہتے ہیں اور اصطلاح شرع میں بدعت وہ چیز ہے جو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے زمانہ کے بعد ہوئی۔ حضرت ملا علی قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تحریر فرماتے ہیں

قَالَ النَّوَوِیُّ اَلْبِدْعَةُ کُلُّ شَیْءٍ عُمِلَ عَلٰی غَیْرِ مِثَالٍ سَبَقَ وَفِی الشَّرْعِ اِحْدَاثُ مَالَمْ یَکُنْ فِیْ عَھْدِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

امام نووی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ایسی چیز جس کی مثال زمانہ سابق میں نہ ہو (لغت میں) اس کو بدعت کہتے ہیں اور شرع میں بدعت یہ ہے کہ کسی ایسی چیز کا ایجاد کرنا جو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہٖ وسلم کے ظاہری زمانہ میں نہ تھی

بدعت حسنہ بھی ہوتی ہے اور سیئہ بھی ہوتی ہے۔ حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں

آنچہ موافق اصول و قواعد سنّت اوست و قیاس کردہ شد برآں۔ آں را بدعت حسنہ گویند۔ و آنچہ مخالف آں باشد بدعت ضلالہ گویند (اشعۃ اللمعات جلد اوّل ص۱۳۵)

جو بدعت کہ حضور کی سُنّت کے اصول و قواعد کے مطابق ہے اور اس پر قیاس کی گئی ہے اس کو بدعت حسنہ کہتے ہیں اور جو بدعت کہ سُنّت کے مخالف ہوا سے بدعت گمراہی کہتے ہیں۔

اور سرکار اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

مَنْ سَنَّ فِی الْاِسْلَامِ سُنَّۃً حَسَنَۃً فَلَہٗ اَجْرُھَا وَاَجْرُ مَنْ عَمِلَ بِھَا مِنْ بَعْدِہٖ مِنْ غَیْرِ اَنْ یَّنْقُصَ مِنْ اُجُوْرِھِمْ شَیْءٌ وَمَنْ سَنَّ فِی الْاِسْلَامِ سُنَّۃً سَیِّئَۃً کَانَ عَلَیْہِ وِزْرُھَا وَوِزْرُ مَنْ عَمِلَ بِھَا مِنْ بَعْدِہٖ مِنْ غَیْرِ اَنْ یَّنْقُصَ مِنْ اَوْزَارِھِمْ شَیْءٌ

(رواہ مسلم، مشکوٰۃ ص۳۳)

جو شخص اسلام میں کسی اچھے طریقہ کو رائج کریگا تو اس کو اپنے رائج کرنے کا ثواب ملے گا اور ان لوگوں کے عمل کرنے کا بھی جو اس کے بعد اس طریقہ پر عمل کرتے رہیں گے اور عمل کرنیوالوں کے ثواب میں کوئی کمی بھی نہ ہوگی اور جو اسلام میں کسی برے طریقہ کو رائج کریگا تو اُس شخص پر اس کے رائج کرنے کا بھی گناہ ہوگا اور ان لوگوں کے عمل کرنیکا بھی گناہ ہوگا جو اس کے بعد اس طریقہ پر عمل کرتے رہیں گے اور عمل کرنیوالوں کے گناہ میں کوئی کمی نہ ہوگی

اس حدیث شریف سے بھی معلوم ہوا کہ بدعت حسنہ بھی ہوتی ہے اور سیئہ بھی۔ بدعت حسنہ کا انکار کرنا اس حدیث شریف کا انکار کرنا ہے علامہ ابن عابدین شامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔

قَالَ الْعُلَمَاءُ ھٰذِہٖ اَحَادِیْثُ مِنْ قَوَاعِدِ الْاِسْلَامِ وَھُوَ اَنَّ کُلَّ مَنِ ابْتَدَعَ شَیْئًا مِّنَ الشَّرِّ

اور علماء نے فرمایا۔ یہ حدیثیں اسلام کے قانون ہیں کہ جو شخص کوئی بری بدعت ایجاد کرے اس پر اس کام میں ساری

كَانَ عَلَيْهِ مِثْلُ وِزْرِ مَنِ اقْتَدٰى بِهٖ فِيْ ذٰلِكَ وَكُلُّ مَنِ ابْتَدَعَ شَيْئًا مِّنَ الْخَيْرِ كَانَ لَهٗ مِثْلُ اَجْرِ كُلِّ مَنْ يَّعْمَلُ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۝

پیروی کرنے والوں کا گناہ ہے اور جو شخص کہ اچھی بدعت نکالے اس کو قیامت تک سارے پیروی کرنے والوں کا ثواب ہے

(ردّالمحتار جلد اول صفحہ ۴۰)

# بدعت کی پانچ قسمیں

بدعت کی کل پانچ قسمیں ہیں۔ بدعت واجبہ، بدعت مستحبہ، بدعت محرمہ، بدعت مکروہہ اور بدعت مباحہ۔

**بدعت واجبہ** وہ نئی چیز جو شرعاً منع نہ ہو اور اس کے چھوڑنے سے دین میں حرج واقع ہو جیسے قرآن و حدیث سمجھنے کے لئے علم نحو کا سیکھنا اور گمراہ فرقوں پر رد کے لئے دلائل قائم کرنا۔

**بدعت مستحبہ** وہ نئی چیز جو شریعت میں منع نہ ہو اور اس کو عام مسلمان کارِ ثواب جانتے ہوں۔ اس کا کرنے والا ثواب پائے گا اور نہ کرنے والا گنہگار نہیں ہوگا جیسے مدرسوں کی تعمیر کرنا، اور اذان کے بعد صلاۃ پکارنا۔ دُرِمختار باب الاذان میں ہے۔

اَلتَّسْلِيْمُ بَعْدَ الْاَذَانِ حَدَثَ فِيْ رَبِيْعِ الْاٰخِرِ سَنَةَ سَبْعِ مِائَةٍ وَّاِحْدٰى وَثَمَانِيْنَ وَهُوَ بِدْعَةٌ حَسَنَةٌ ۔ ملخصًا۔

اذان کے بعد اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ پڑھنا ماہ ربیع الآخر سنہ ۷۸۱ھ میں جاری ہوا اور وہ بدعت حسنہ ہے۔

**بدعت محرمہ** | وہ نئی چیز جس سے دین کو نقصان پہونچے، جیسے اہل سنت وجماعت کے خلاف نئے عقیدہ والوں کے مذاہب۔

**بدعت مکروہہ** | وہ نئی چیز جس سے کوئی سُنّت چھوٹ جائے جیسے جمعہ وعیدین کا خطبہ غیر عربی میں پڑھنا اور خطبہ کی اذان مسجد کے اندر دینا۔

**بدعت مباحہ** | وہ نئی چیز جس کے کرنے نہ کرنے پر ثواب و عذاب نہ ہو جیسے کھانے میں کشادگی اختیار کرنا اور ریل گاڑی وغیرہ میں سفر کرنا۔

بدعت کی مذکورہ بالا پانچ قسمیں ہیں اس پر دلیل ملاحظہ ہو۔

حضرت ملا علی قاری علیہ رحمۃ اللہ الباری تحریر فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| قَالَ الشَّيْخُ عِزُّ الدِّيْنِ بْنُ عَبْدِ السَّلَامِ فِي اٰخِرِ كِتَابِ الْقَوَاعِدِ اَلْبِدْعَةُ اِمَّا وَاجِبَةٌ كَتَعَلُّمِ النَّحْوِ لِفَهْمِ كَلَامِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَكَتَدْوِيْنِ اُصُوْلِ الْفِقْهِ وَالْكَلَامِ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيْلِ وَ اِمَّا مُحَرَّمَةٌ كَمَذْهَبِ الْجَبْرِيَّةِ وَالْقَدَرِيَّةِ وَالْمُرْجِئَةِ وَ الْمُجَسِّمَةِ وَالرَّدِّ عَلٰى هٰؤُلَاءِ مِنَ الْبِدَعِ الْوَاجِبَةِ | حضرت شیخ عزالدین بن عبد السلام نے کتاب القواعد کے آخر میں فرمایا بدعت یا تو واجب ہے جیسے اللہ اور اس کے رسُول کے کلام کو سمجھنے کیلئے علم نحو کا سیکھنا اور جیسے اصول فقہ اور اسماء الرجال کے فن کو مرتب کرنا اور بدعت یا تو حرام ہے جیسے جبریہ، قدریہ، مرجئہ، اور مجسمہ کا مذہب۔ اور ان مذہبوں کا رد کرنا بدعت واجبہ سے ہے اس لیے کہ ان کے عقائد باطلہ سے شریعت کی حفاظت فرض کفایہ ہے اور بدعت |

لِاَنَّ حِفْظَ الشَّرِیْعَةِ مِنْ ھٰذِهٖ الْبِدَعِ فَرْضُ کِفَایَةٍ وَّاِمَّا مَنْدُوْبَةٌ کَاِحْدَاثِ الرِّبَطِ وَالْمَدَارِسِ وَکُلِّ اِحْسَانٍ لَّمْ یُعْھَدْ فِی الصَّدْرِ الْاَوَّلِ وَکَالتَّرَاوِیْحِ اَیْ بِالْجَمَاعَةِ الْعَامَّةِ وَالْکَلَامِ فِیْ دَقَائِقِ الصُّوْفِیَّةِ وَاِمَّا مَکْرُوْھَةٌ کَزَخْرَفَةِ الْمَسَاجِدِ وَتَزْوِیْقِ الْمَصَاحِفِ یَعْنِیْ عِنْدَ الشَّافِعِیَّةِ وَاَمَّا عِنْدَ الْحَنَفِیَّةِ فَمُبَاحٌ ۔ وَاِمَّا مُبَاحَةٌ کَالْمُصَافَحَةِ عَقِیْبَ الصُّبْحِ وَالْعَصْرِ وَالتَّوَسُّعِ فِیْ لَذَائِذِ الْمَاٰکِلِ وَالْمَشَارِبِ وَالْمَسَاکِنِ وَتَوْسِیْعِ الْاَکْمَامِ ۔

یا تو مستحب ہے جیسے مسافر خانوں اور مدرسوں کی تعمیر کرنا اور ہر وہ نیک کام جس کا رواج ابتدائی دور اسلام میں نہیں تھا اور جماعت کے ساتھ تراویح اور صوفیائے کرام کے دقیق اور باریک مسائل میں گفتگو اور بدعت یا تو مکروہ ہے جیسے شافعیہ کے نزدیک قرآن مجید کی تزئین اور مساجد کا نقش و نگار۔ اور حنفیہ کے نزدیک بلا کراہت جائز ہے۔

اور بدعت یا تو مباح ہے جیسے صبح اور عصر کی نماز کے بعد مصافحہ کرنا اور لذیذ کھانے پینے اور رہنے کی جگہوں میں کشادگی اختیار کرنا اور کرتے کی آستینوں کو لمبی رکھنا۔

(مرقاۃ شرح مشکوٰۃ جلد اوّل ص۱۷۹)

اور حضرت شیخ عبدالحق محدّث دھلوی بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تحریر فرماتے ہیں

بعض بدعتہا است کہ واجب ست چنانچہ تعلیم و تعلم صرف و نحو کہ بداں معرفت آیات و احادیث حاصل گردد و حفظ غرائب کتاب و سنّت و دیگر چیزہائیکہ

بعض بدعتیں واجب ہیں جیسے کہ علم نحو و صرف کا سیکھنا اور سکھانا کہ اس سے آیات و احادیث کریمہ کے مفہوم و مطالب کی معرفت حاصل ہوتی ہے۔ اور قرآن و سنّت کے غرائب

حفظ دین و ملت بر آں موقوف بود و بعض
مستحسن و مستحب مثل بنائے رباطہا
و مدرسہا و بعض مکروہ مانند نقش و
نگار کردن مساجد و مصاحف
بقول بعض و بعض مباح مثل فراخی
در طعام ہائے لذیذہ و لباس ہائے
فاخرہ بشرطیکہ حلال باشند و باعث
طغیان و تکبر و مفاخرت نہ شوند و
مباحات دیگر کہ در زمان آں حضرت
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نبودند
چناں کہ غربال و مانند آں و بعض حرام
چناں کہ مذہب اہل بدع واہوا بر
خلاف سنت و جماعت و آنچہ خلفائے
راشدین کردہ باشند اگرچہ باں معنیٰ
کہ در زمان آں حضرت صلی اللہ تعالیٰ
علیہ وسلم نبودہ بدعت ست و لیکن
قسم بدعت حسنہ خواہد بود بلکہ در حقیقت
سنّت ست۔

(اشعۃ اللمعات جلد اول صہ ١٣٥)

کا محفوظ کرنا اور دوسری چیزیں کہ دین و ملت
کی حفاظت ان پر موقوف ہے اور بعض
بدعتیں مستحسن و مستحب ہیں جیسے سرائے اور
مدرسوں کی تعمیر اور بعض بدعتیں مکروہ ہیں
جیسے کہ بعض کے قول پر قرآن مجید اور مسجدوں
میں نقش و نگار کرنا اور بعض بدعتیں مباح
ہیں جیسے کہ عمدہ کپڑوں اور اچھے کھانوں میں
کشادگی اختیار کرنا بشرطیکہ حلال ہوں اور
غرور و نخوت کا باعث نہ ہوں - اور دوسری
مباح چیزیں جو حضور علیہ الصلاۃ والسلام
کے ظاہری زمانہ میں نہ تھیں جیسے چھلنی وغیرہ
اور بعض بدعتیں حرام ہیں جیسے کہ اہلسنّت و
جماعت کے خلاف نئے عقیدہ والوں اور
نفسانی خواہشات والوں کے مذاہب - اور جو
بات خلفائے راشدین رضوان اللہ تعالےٰ
علیہم اجمعین نے کی ہے اگرچہ اس معنیٰ کر کہ حضور
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے زمانہ میں نہ تھی
بدعت ہے لیکن بدعت حسنہ کے اقسام میں
سے ہے بلکہ حقیقت میں سُنّت ہے۔

اور حضرت علامہ ابن عابدین شامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔

قَدْ تَكُوْنُ (الْبِدْعَةُ) وَاجِبَةً كَنَصْبِ الْأَدِلَّةِ لِلرَّدِّ عَلٰى أَهْلِ الْفِرَقِ الضَّالَّةِ وَتَعَلُّمِ النَّحْوِ الْمُفْهِمِ لِلْكِتَابِ وَالسُّنَّةِ. وَمَنْدُوْبَةً كَإِحْدَاثِ نَحْوِ رِبَاطٍ وَمَدْرَسَةٍ وَكُلِّ إِحْسَانٍ لَمْ يَكُنْ فِي الصَّدْرِ الْأَوَّلِ۔ وَمَكْرُوْهَةً كَزَخْرَفَةِ الْمَسَاجِدِ وَمُبَاحَةً كَالتَّوَسُّعِ بِلَذِيْذِ الْمَآكِلِ وَالْمَشَارِبِ وَالثِّيَابِ كَمَا فِي شَرْحِ الْجَامِعِ الصَّغِيْرِ لِلْمُنَاوِيِّ عَنْ تَهْذِيْبِ النَّوَوِيِّ وَمِثْلُهُ فِي الطَّرِيْقَةِ الْمُحَمَّدِيَّةِ لِلْبَرْكَلِيِّ۔ (ردالمحتار جلد اول ص۳۷۶)

بدعت کبھی واجب ہوتی ہے جیسے گمراہ فرقوں پر رد کے لئے دلائل قائم کرنا اور علم نحو کا سیکھنا جو قرآن و حدیث سمجھنے میں معاون ہوتا ہے اور بدعت کبھی مستحب ہوتی ہے جیسے مدرسوں اور مسافر خانوں کو تعمیر کرنا اور ہر وہ نیک کام کرنا جو ابتدائی دور اسلام میں نہیں تھا۔ اور بدعت کبھی مکروہ ہوتی ہے جیسے (بعض کے نزدیک) مسجدوں کو آراستہ و مزین کرنا۔ اور بدعت کبھی مباح ہوتی ہے جیسے لذیذ کھانے اور پینے اور کپڑے میں کشادگی کو اختیار کرنا۔ جیسا کہ مناوی کی شرح جامع صغیر میں تہذیب النووی سے منقول ہے اور اسی کے مثل برکلی کی کتاب طریقۂ محمدیہ میں ہے۔

ان عبارات سے اچھی طرح واضح ہو گیا کہ ہر بدعت حرام نہیں ہوتی بلکہ بعض بدعتیں مستحب اور واجب ہوتی ہیں۔

رہی یہ بات کہ حدیث شریف میں کُلُّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ آیا ہے یعنی ہر بدعت گمراہی ہے تو اس کے بارے میں حضرت ملا علی قاری علیہ رحمۃ اللہ الباری تحریر فرماتے ہیں۔

قَوْلُهُ كُلُّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ

حضور علیہ الصلاۃ والسلام کا قول کُلُّ

عَامٌ مَخْصُوصٌ۔ (مرقاۃ جلد اول صفحہ ۱۷۹) بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ عام مخصوص ہے۔
اسی طرح حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے بھی تحریر فرمایا ہے۔ دیکھئے اشعۃ اللمعات جلد اول صفحہ ۱۲۵

# بدعتوں کا رواج

اب بدعت حسنہ اور مباحہ جو عام طور پر مسلمانوں میں رائج ہیں ان کی تھوڑی تفصیل ملاحظہ فرمائیں۔

(۱) مسلمان بچوں کو ایمان مجمل اور ایمان مفصل یاد کرایا جاتا ہے۔ ایمان کی یہ دو قسمیں اور ان کے یہ دونوں نام بدعت ہیں۔

(۲) کلموں کی تعداد، ان کی ترتیب اور ان کے نام سب بدعت ہیں۔

(۳) قرآن شریف کا تیس پارہ بنانا، ان میں رکوع قائم کرنا، اس پر اعراب یعنی زبر، زیر وغیرہ لگانا اور آیتوں کا نمبر لگانا سب بدعت ہے۔

(۴) حدیث کو کتابی شکل میں جمع کرنا، حدیث کی قسمیں بنانا کہ یہ صحیح ہے یہ حسن ہے، یہ ضعیف ہے وغیرہ وغیرہ اور پھر ان کے احکام مقرر کرنا سب بدعت ہیں۔

(۵) اصولِ حدیث اور اصولِ فقہ کے سارے قاعدے قانون بدعت ہیں۔

(۶) فقہ اور علمِ کلام جن پر آجکل دین کا دارومدار ہے یہ بھی از اول تا آخر بدعت ہیں۔

(۷) نماز میں زبان سے نیت کرنا بدعت اور رمضان شریف میں بیس ۲۰ رکعت

تراویح پر ہمیشگی کرنا بدعت ہے۔ خود حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا نِعْمَتِ الْبِدْعَةُ هٰذِهٖ یعنی یہ بہترین بدعت ہے۔

(۸) روزہ کی نیت اس طرح زبان سے کہنا نَوَیْتُ اَنْ اَصُوْمَ غَدًا لِلّٰهِ تَعَالٰى مِنْ فَرْضِ رَمَضَانَ هٰذَا ط اور افطار کے وقت اس طرح زبان سے کہنا اَللّٰهُمَّ لَكَ صُمْتُ وَبِكَ اٰمَنْتُ وَعَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَعَلٰى رِزْقِكَ اَفْطَرْتُ دونوں بدعت ہیں۔

(۹) زکوٰۃ میں موجودہ سکہ ادا کرنا، اور روپیہ پیسہ سے فطرہ نکالنا سب بدعت ہیں۔

(۱۰) جہازوں، موٹروں اور لاریوں کے ذریعہ حج کرنا اور موٹروں میں عرفات شریف جانا سب بدعت ہیں

(۱۱) شریعت کے چار طریقے حنفی، شافعی، مالکی اور حنبلی۔ اسی طرح طریقت کے چار سلسلے قادری، چشتی، نقشبندی اور سہروردی سب بدعت ہیں اور ان کے وظیفے، مراقبے، چلّے وغیرہ بھی بدعت ہیں جن کو سب لوگ دین کا کام سمجھ کر کرتے ہیں۔

(۱۲) ہوائی جہاز، ریل، موٹر، ٹیلیفون، ریڈیو، ٹیلی ویژن اور لاؤڈ اسپیکر وغیرہ سب بدعت ہیں۔ ان ایجادات کو بدعت نہ ماننا جہالت و نادانی ہے کہ شیخ محقق نے چھلنی کو بدعت فرمایا ہے جیسا کہ اشعۃ اللمعات کے حوالہ سے پہلے مذکور ہوا۔

اب دیوبندی بتائیں کہ ان تمام بدعتوں کی مخالفت وہ کیوں

نہیں کرتے اور میلاد و فاتحہ وغیرہ نے ان کا کیا بگاڑا ہے کہ جن کی یہ مخالفت کرتے ہیں۔

**انتباہ:-** بعض دیوبندی لِلدِّین اور فِی الدِّین کا فرق کرتے ہیں یعنی کہتے ہیں کہ دین کے لئے بدعت جائز ہے مگر دین میں بدعت ایجاد کرنا جائز نہیں۔ لیکن یہ اُن کا کھلا ہوا فریب ہے۔ مسلم شریف کی حدیث مَنْ سَنَّ فِی الْاِسْلَامِ سُنَّۃً حَسَنَۃً جو پہلے مذکور ہوئی اس میں واضح طور پر حضور نے فرمایا کہ دینِ اسلام میں بدعتِ حسنہ ایجاد کرنے والا جب تک اس پر عمل ہوگا ثواب پاتا رہے گا۔

# صَلاۃ وسَلام

صَلاۃ وسَلام کھڑے ہو کر پڑھنا، میلاد شریف کے خاتمہ پر پڑھنا اور نماز کے بعد پڑھنا سب جائز ہے دلیل ملاحظہ ہو۔

خدائے تعالیٰ قرآن مجید پارہ ۲۲ رکوع ۴ میں فرماتا ہے۔

یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ۝ — اے ایمان والو! ان پر درود بھیجو اور سلام پڑھو جیسا کہ سلام پڑھنے کا حق ہے۔

اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ سرکارِ اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا

رَغِمَ اَنْفُ رَجُلٍ ذُکِرْتُ عِنْدَہٗ فَلَمْ یُصَلِّ عَلَیَّ۔ (رواہ الترمذی) — اس شخص کی ناک خاک آلود ہو کہ جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے (مشکوٰۃ شریف، ترمذی)

اور حضرتِ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسُولِ کریم علیہ الصّلاۃ والتسلیم نے ارشاد فرمایا

اَلْبَخِیْلُ الَّذِیْ مَنْ ذُکِرْتُ عِنْدَہٗ فَلَمْ یُصَلِّ عَلَیَّ ٥

رَوَاہُ التِرمذی

اصل میں بخیل وہ شخص ہے کہ جس کے سامنے میرا ذکر ہوا اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے

(ترمذی، مشکوٰۃ ۸۶)

آیتِ مُبارکہ اور احادیث کریمہ سے معلوم ہوا کہ حضور علیہ الصّلاۃ والسلام پر درود وسلام بھیجنا ضروری ہے اور حضور کے ذکر کے وقت درود شریف نہ پڑھنا سخت محرومی و بخالت ہے اور حضور کی ناراضگی کا سبب ہے اسی لیے محدّثین کرام و فقہائے عظام نے فرمایا کہ عمر میں ایک بار درود شریف پڑھنا فرض ہے اور ہر جلسۂ ذکر میں درود شریف پڑھنا واجب ہے خواہ خود نامِ اقدس لے یا دوسرے سے سُنے۔

حضرتِ شیخ عبد الحق محدّث دہلوی بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔

وے سبحانہ امر کردہ است مومناں را بفرستادن صلاۃ وسلام برو ے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم و اجماع کردہ اند برآں کہ ایں امر برائے وجوب ست پس بعض گفتہ اند واجب ست ہر بار کہ ذکر شریف وے بگذرد

خدائے تعالیٰ نے مسلمانوں کو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر صلاۃ وسلام پڑھنے کا حکم فرمایا ہے اور اس بات پر اجماع ہے کہ یہ حکم وجوب کے لئے ہے۔ تو بعض لوگوں نے کہا کہ جب بھی حضور کا ذکر شریف ہو صلاۃ وسلام واجب ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ عمر میں

وبعض گویند کہ فرض ست یکبار در عمر چنانکہ شہادت بہ نبوت وے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وزیادہ برآں مستحب و مسنون واز اوکد سنن اسلام وشعار آں۔

قاضی ابو بکر گفت فرض گردانید حق جل وعلا بر مومناں کہ صلاۃ وسلام فرستند بر پیغمبر وے ونگردانید مرآں را وقتے معین پس واجب ست کہ بسیار گفتہ شود صلاۃ وغفلت ورزیدہ نشود دراں۔ (اشعۃ اللمعات جلد اول ۴۱۳)

ایکبار فرض ہے جیسے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نبوت کی گواہی دینا اور اس سے زیادہ مستحب و مسنون ہے اور اسلام و شعار اسلام کے سنن میں سب سے زیادہ مؤکد۔

قاضی ابو بکر علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ خدائے تعالیٰ نے حضور علیہ الصلاۃ والسلام کی بارگاہ میں صلاۃ وسلام پڑھنے کو مسلمانوں پر فرض کیا اور اس کیلئے کوئی وقت مقرر نہیں فرمایا لہذا واجب ہے کہ صلاۃ و سلام بہت پڑھا جائے اور اس سے غفلت نہ برتی جائے۔

اور در مختار میں ہے۔

هِيَ فَرْضٌ مَرَّةً وَاحِدَةً اِتِّفَاقًا فِي الْعُمْرِ وَاخْتُلِفَ فِي وُجُوْبِهَا كُلَّمَا ذُكِرَ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالْمُخْتَارُ تَكْرَارُهُ كُلَّمَا ذُكِرَ۔ ملخصاً۔

اس بات پر اتفاق ہے کہ عمر میں ایک مرتبہ درود وسلام پڑھنا فرض ہے اور ہر بار ذکر رسول کے وقت درود وسلام واجب ہونے میں اختلاف ہے اور مختار یہ ہے کہ ہر بار ذکر رسول کے وقت واجب ہے۔

ان عبارتوں سے اچھی طرح واضح ہو گیا کہ جب بھی سرکار اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ذکر ہو صلاۃ وسلام پڑھنا واجب ہے یعنی نہ پڑھنا گناہ ہے۔ رہا یہ سوال کہ جب کھڑے ہو کر صلاۃ وسلام پڑھنے کا حکم نہیں ہے تو

پھر کھڑے ہو کر کیوں پڑھا جاتا ہے؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ اگر کھڑے ہو کر پڑھنے کا حکم نہیں ہے تو بیٹھ کر بھی پڑھنے کا حکم نہیں ہے تو چاہیئے کہ بیٹھ کے بھی نہ پڑھا جائے تو پھر کیسے پڑھا جائے؟ آخر ماننا پڑے گا کہ خدائے تعالے کا حکم مطلق ہے یعنی صلاۃ وسلام پڑھنے کے لئے کوئی ہیئت مقرر نہیں ہے اسی لئے اہلسنّت وجماعت محفل میلاد شریف میں بیٹھ کر پڑھتے ہیں۔ اور میلاد شریف کے خاتمہ پر کھڑے ہو کر پڑھتے ہیں تاکہ دونوں طرح سعادت حاصل ہو جائے اس لیے کہ جب حکم مطلق ہے تو اختیار ہے جس طرح چاہیں پڑھیں۔

علاوہ ازیں آیت کریمہ میں حکم ہے سَلِّمُوْا تَسْلِیْمًاہ سلام پڑھو جیساکہ سلام پڑھنے کا حق ہے۔ یعنی ادب واحترام کے ساتھ پڑھو۔ اور ہمارے عرف میں کھڑے ہو کر پڑھنا تعظیم ہے مگر ہر بار کھڑا ہونا چونکہ دشوار ہے اس لیے صرف ذکر ولادت کے وقت سلام پڑھنے کو کھڑے ہو جاتے ہیں کہ اس میں سرکار اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تعظیم ہے۔ اور تعظیم کا یہ طریقہ عرب وعجم میں ہر جگہ معمول ورائج ہے جسے فقہائے کرام نے مستحب ومستحسن فرمایا ہے۔ عالم کامل حضرت عثمان بن حسن دمیاطی علیہ الرحمہ اپنی کتاب اثبات قیام میں فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| اَلْقِیَامُ عِنْدَ ذِکْرِ وِلَادَۃِ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَمْرٌ لَا شَکَّ فِی اِسْتِحْبَابِہٖ وَاِسْتِحْسَانِہٖ وَنَدْبِہٖ یَحْصُلُ | ذکر ولادت سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے وقت قیام کرنا بیشک مستحب ومستحسن ہے جس کے کرنیوالے کو ثواب کبیر وفضل کثیر حاصل ہوگا کہ وہ تعظیم ہے یعنی اس نبی کریم صاحب خلق عظیم |

لِمَا عَلَيْهِ مِنَ الثَّوَابِ الْاَوْفَرِ وَالْخَيْرِ الْاَكْبَرِ لِاَنَّهٗ تَعْظِيْمٌ اَیْ تَعْظِيْمُ لِلنَّبِیِّ الْکَرِیْمِ ذِی الْخُلُقِ الْعَظِيْمِ الَّذِیْ اَخْرَجَنَا اللّٰهُ بِهٖ مِنْ ظُلُمَاتِ الْکُفْرِ اِلَی الْاِیْمَانِ وَخَلَّصَنَا اللّٰهُ بِهٖ مِنْ نَّارِ الْجَهْلِ اِلٰی جَنَّاتِ الْمَعَارِفِ وَالْاِیْقَانِ فَتَعْظِيْمُهٗ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْهِ مُسَارَعَةٌ اِلٰی رِضَاءِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَاِظْهَارُ اَقْوٰی شَعَائِرِ الدِّيْنِ ۝ وَمَنْ يُّعَظِّمْ شَعَآئِرَ اللّٰهِ فَاِنَّهَا مِنْ تَقْوَی الْقُلُوْبِ ۝ وَمَنْ يُّعَظِّمْ حُرُمٰتِ اللّٰهِ فَهُوَ خَيْرٌ لَّهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ۔

علیہ الصلاۃ والسلام کی تعظیم ہے کہ جن کی برکت سے خدائے تعالیٰ ہمیں کفر کی تاریکیوں سے نور ایمان کی طرف لایا اور ان کے سبب ہمیں جہالت کے دوزخ سے بچا کر معرفت و یقین کی جنتوں میں داخل فرمایا۔ تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی تعظیم کرنا رب العٰلمین کی خوشنودی کی طرف دوڑنا ہے اور قوی ترین شعار دین کا اظہار کرنا ہے (خدائے تعالیٰ نے فرمایا) اور جو اللہ تعالےٰ کے شعائر کی تعظیم کرے تو وہ دلوں کی پرہیزگاری سے ہے۔ (پارہ ۱۷، ر کوع ۱۱) اور خدائے تعالیٰ نے فرمایا اور جو اللہ تعالیٰ کی حرمتوں کی تعظیم کرے تو وہ اس کے لئے اس کے رب کے یہاں بہتر ہے۔ (پارہ ۱۷، ر کوع ۱۰)

اور زین الحرم حضرت سیّد احمد زینی دحلان مکی علیہ الرحمۃ والرضوان نے الدرر السنیہ میں تحریر فرماتے ہیں۔

وَالْقِيَامُ عِنْدَ ذِکْرِ وِلَادَتِهٖ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاِطْعَامُ

ولادت اقدس کے ذکر کے وقت کھڑا ہونا اور محفل میلاد کے حاضرین کو کھانا وغیرہ دینا

| | |
|---|---|
| اَلطَّعَامِ وَغَيْرُ ذٰلِكَ مِمَّا يَعْتَادُ النَّاسُ فِعْلَهٗ مِنْ اَنْوَاعِ الْبِرِّ فَاِنَّ ذٰلِكَ كُلَّهٗ مِنْ تَعْظِيْمِهٖ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ۔ | اور ان کے سوا دوسری نیکی کی باتیں جو مسلمانوں میں رائج ہیں تو وہ سب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تعظیم سے ہیں۔ |

اور جو بہت سے مقامات پر بعد نماز صلاۃ وسلام پڑھتے ہیں وہ بھی بہتر ہے حدیث شریف میں ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نماز سے فارغ ہو کر درود وسلام پڑھا۔ تو حضور نے فرمایا سَلْ تُعْطَهْ سَلْ تُعْطَهْ یعنی دعا کر قبول کی جائے گی۔ دعا کر قبول کی جائے گی۔ (مشکوٰۃ ترمذی صد ۸۶)

اور وقت کی تخصیص میں کوئی حرج نہیں۔ مشکوٰۃ شریف کتاب العلم صد ۳۳ میں ہے۔

| | |
|---|---|
| عَنْ شَقِيْقٍ قَالَ كَانَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْعُوْدٍ يُذَكِّرُ النَّاسَ فِيْ كُلِّ خَمِيْسٍ (بخاری۔ مسلم) | حضرت شقیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہر جمعرات کو وعظ فرماتے تھے |

حضرت ملا علی قاری اس حدیث کے تحت فرماتے ہیں

| | |
|---|---|
| لَعَلَّ وَجْهَ التَّخْصِيْصِ لِيَصِلَ بَرَكَتُهٗ اِلٰى يَوْمِ الْجُمُعَةِ (مرقاۃ ج صد ۲۲۵) | غالباً جمعرات کی تخصیص کی وجہ یہ ہے کہ اس کی برکت جمعہ کے دن تک پہونچے |

تو غالباً بعد نماز صلاۃ وسلام کی تخصیص کی وجہ یہ ہے کہ جب اس کے بعد کاروبار کے لیے نکلے تو صلاۃ وسلام کی برکت اس کے ساتھ رہے مشکوٰۃ باب الصلوٰۃ علی النبی صد ۸۶ میں ہے حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے فرمایا۔

اِنَّ جِبْرَئِیْلَ عَلَیْہِ السَّلَامُ قَالَ لِیْ اَلَا اُبَشِّرُکَ اِنَّ اللّٰہَ عَزَّ وَجَلَّ یَقُوْلُ لَکَ مَنْ صَلّٰی عَلَیْکَ صَلٰوۃً صَلَّیْتُ عَلَیْہِ وَمَنْ سَلَّمَ عَلَیْکَ سَلَّمْتُ عَلَیْہِ۔ (رواہ احمد)

کہ جبریل علیہ السلام نے مجھ سے کہا۔ کیا میں آپ کو اس بات کی بشارت نہ دوں کہ اللہ عزوجل فرماتا ہے کہ جو شخص آپ پر درود بھیجے گا میں اس پر رحمت بھیجوں گا اور جو شخص آپ پر سلام پڑھے گا میں اس پر سلامتی نازل کروں گا۔ (احمد)

علاوہ ازیں جب کسی کام کے لئے کوئی وقت مقرر ہوتا ہے تو اس وقت خاص میں وہ ادا ہوتا رہتا ہے ورنہ آدمی بھول جاتا ہے اسی لئے لوگ اپنے کاموں کے لئے وقت مقرر کرتے ہیں اگر وقت مقرر کرنے کی وجہ سے صلاۃ وسلام ناجائز ہو جائے تو اس قانون کے رو سے ہر وہ کام جو وقت مقررہ پر کیا جاتا ہے سب کو ناجائز ہونا چاہیئے۔

مخالفین کے پیر حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی لکھتے ہیں۔

| |
|---|
| یہ بات تجربہ سے معلوم ہوتی ہے کہ جو امر کسی خاص وقت معمول ہو اس وقت وہ یاد آجاتا ہے اور ضرور ہوتا رہتا ہے اور نہیں تو سالہا سال گذر جاتے ہیں کبھی خیال بھی نہیں ہوتا۔ اس قسم کی مصلحتیں ہر امر میں ہیں جن کی تفصیل طویل ہے۔ (فیصلہ ہفت مسئلہ ص۵) |

ان تمام دلائل سے اچھی طرح واضح ہو گیا کہ کھڑے ہو کر صلاۃ وسلام پڑھنا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ذکر ولادت کے وقت قیام کرنا اور محفل میلاد کے آخر میں یا نماز کے بعد صلاۃ وسلام پڑھنا جائز و مستحسن اور

باعث برکت ہے۔ ان کو شرک وکفر کہنا گمراہی و بدمذہبی ہے۔

مخالفین کے پیر حاجی امداد اللہ صاحب لکھتے ہیں

> فقیر کا مشرب یہ ہے کہ محفل مولود شریف میں شریک ہوتا ہوں بلکہ ذریعہ برکات سمجھ کر ہر سال منعقد کرتا ہوں اور قیام میں لطف و لذّت پاتا ہوں۔ (فیصلہ ہفت مسئلہ ص۸)

عجیب بات ہے کہ پیر و مرشد تو مولود شریف کو ذریعہ برکات سمجھ کر ہر سال کرتے ہیں اور قیام میں لطف و لذّت پاتے ہیں۔ مگر مُریدین و مُعتقدین ان باتوں کو شرک و کفر کہتے ہیں تو نہ معلوم پیر صاحب پر وہ کیا فتویٰ لگاتے ہیں۔

# انگوٹھا چومنا



اذان میں حضور پُرنور شافع یوم النشور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نام مبارک سُن کر انگوٹھا چومنا اور آنکھوں سے لگانا مستحب ہے حضرت علامہ ابن عابدین شامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ رد المحتار جلد اول ص۲۶۷ میں تحریر فرماتے ہیں۔

يُسْتَحَبُّ اَنْ يُّقَالَ عِنْدَ سِمَاعِ الْاُوْلٰى مِنَ الشَّهَادَةِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ وَعِنْدَ الثَّانِيَةِ مِنْهَا قَرَّتْ عَيْنِيْ بِكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ثُمَّ يَقُوْلُ اَللّٰهُمَّ مَتِّعْنِيْ بِالسَّمْعِ وَالْبَصَرِ بَعْدَ

مستحب ہے کہ جب اذان میں پہلی بار اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ سُنے تو صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ کہے اور جب دوسری بار سُنے تو قَرَّتْ عَيْنِيْ بِكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اور پھر کہے اَللّٰهُمَّ مَتِّعْنِيْ بِالسَّمْعِ وَالْبَصَرِ ۔ اور یہ کہنا

وَضْعِ ظُفْرَيِ الْاِبْهَامَيْنِ عَلَى الْعَيْنَيْنِ فَاِنَّهٗ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَكُوْنُ قَائِدًا لَهٗ اِلَى الْجَنَّةِ كَذَا فِيْ كَنْزِ الْعِبَادِ اھ قهستانی وَنَحْوُهٗ فِی الْفَتَاوٰی الصُّوْفِيَّةِ ۰

انگوٹھوں کے ناخن آنکھوں پر رکھنے کے بعد ہو۔ سرکار اقدس صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم اپنی رکاب اقدس میں اسے جنت میں لے جائیں گے ایسا ہی کنز العباد میں ہے۔ یہ مضمون جامع الرموز علامہ قہستانی کا ہے اور اسی کے مثل فتاوٰی صوفیہ میں ہے

اور سید العلما حضرت سید احمد طحطاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے علامہ شامی کے مثل لکھنے کے بعد فرمایا۔

وَذَكَرَ الدَّيْلَمِيُّ فِی الْفِرْدَوْسِ مِنْ حَدِيْثِ اَبِیْ بَكْرِنِ الصِّدِّيْقِ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ مَرْفُوْعًا مَنْ مَسَحَ الْعَيْنَ بِبَاطِنِ اَنْمُلَةِ السَّبَّابَتَيْنِ بَعْدَ تَقْبِيْلِهِمَا عِنْدَ قَوْلِ الْمُؤَذِّنِ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَقَالَ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ رَضِيْتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَّ بِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى

دیلمی نے کتاب الفردوس میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث مرفوع کو ذکر فرمایا سرکار اقدس صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ مؤذن کے اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ کہتے وقت شہادت کی انگلیوں کے پیٹ کو چومنے کے بعد آنکھوں پر پھیرے اور اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ۔ رَضِيْتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَّ بِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَبِيًّا حَلَّتْ لَهُ شَفَاعَتِيْ اھ كَذَا رُوِيَ عَنِ الْخِضْرِ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَبِمِثْلِهٖ يُعْمَلُ فِي الْفَضَائِلِ۔ اھ

نبیًّا کہے تو اس کے لیے میری شفاعت حلال ہو گئی۔ ایسے ہی حضرت خضر علیہ السلام سے روایت کیا گیا ہے اور اس قسم کی حدیثوں پر فضائل میں عمل کیا جاتا ہے۔

(طحطاوی علی المراقی مطبوعہ قسطنطنیہ ص۱۱۱)

حضرت ملا علی قاری موضوعات کبیر میں فرماتے ہیں

اِذَا ثَبَتَ رَفْعُهٗ اِلَى الصِّدِّيْقِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَيَكْفِيْ لِلْعَمَلِ بِهٖ لِقَوْلِهٖ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكُمْ بِسُنَّتِيْ وَسُنَّةِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِيْنَ ۞

جب اس حدیث کا رفع حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تک ثابت ہے تو عمل کے لیے کافی ہے اس لئے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم پر میری اور میرے خلفائے راشدین کی سنت پر عمل کرنا لازم ہے۔

علمائے شافعی اور علمائے مالکی نے بھی انگوٹھا چومنے کو جائز ٹھہرایا ہے اور اس کا فائدہ بھی بیان کیا ہے۔ مذہب شافعی کی مشہور کتاب "اعانۃ الطالبین" اور مذہب مالکی کی مشہور کتاب "کفایۃ الطالب الربانی" میں ہے۔

ثُمَّ يُقَبِّلُ اِبْهَامَيْهِ وَيَجْعَلُهُمَا عَلٰى عَيْنَيْهِ لَمْ يَعْمَ وَلَمْ يَرْمَدْ اَبَدًا ۞

پھر اپنے انگوٹھوں کو چومے اور آنکھوں سے لگائے تو کبھی اندھا نہ ہوگا اور نہ کبھی آنکھیں دُکھیں گی۔

بزرگوں نے انگوٹھا چومنے کے حسب ذیل فائدے بیان فرمائے ہیں

(۱) اس کے عامل کو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شفاعت نصیب ہوگی۔

(۲) انگوٹھا چومنے والے کو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اپنے پیچھے جنت میں داخل فرمائیں گے۔

(۳) یہ عمل کرنیوالا آنکھ دکھنے سے محفوظ رہے گا اور انشاء اللہ کبھی اندھا نہ ہوگا۔

(۴) آنکھ میں کسی قسم کی تکلیف ہو تو انگوٹھا چومنے کا عمل بہترین علاج ہے۔

**انتباہ** احادیث کریمہ میں تکبیر کو بھی اذان کہا گیا ہے لہٰذا تکبیر میں بھی انگوٹھا چومنا نفع بخش وباعث برکت ہے اور اذان وتکبیر کے علاوہ بھی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نام مبارک سن کر انگوٹھا چومنا جائز ومستحسن ہے کہ اس میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تعظیم بھی ہے۔ اور حضور کی تعظیم جس طرح بھی کی جائے باعث ثواب ہے۔

# اولیائے کرام کی نذریں

نذر کی دو قسمیں ہیں فقہی اور عرفی۔ نذر فقہی کے معنی ہیں غیر ضروری عبادات کو اپنے لئے ضروری کرلینا۔ اور نذر عرفی کے معنی ہیں نذرانہ، ہدیہ اور نیاز۔ نذر فقہی:۔ خدائے تعالیٰ کے سوا کسی کی ماننا جائز نہیں۔ اور نذر عرفی:۔ جو بزرگان دین کے لئے ان کے حیات ظاہری یا حیات باطنی میں پیش کی جاتی ہیں جائز ہیں۔ حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب محدث دہلوی کے بھائی شاہ رفیع الدین صاحب کے "رسالہ نذور" میں تحریر فرماتے ہیں۔

نذریکہ ایں جا مستعمل می شود نہ بر معنی — لفظ نذر جو کہ یہاں مستعمل ہوتا ہے۔

شرعی است چه عرف آنست که آنچه پیش بزرگان می برند نذر و نیاز می گویند۔

شرعی معنی پر نہیں ہے اس لیے کہ عرف میں جو کچھ بزرگوں کے یہاں لیجاتے ہیں نذر و نیاز کہتے ہیں

حضرت علامہ عبد الغنی نابلسی قدس سرہ حدیقہ ندیہ میں تحریر فرماتے ہیں۔

مِنْ هٰذَا الْقَبِيْلِ زِيَارَةُ الْقُبُوْرِ وَالتَّبَرُّكُ بِضَرَائِحِ الْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ وَالنَّذْرُ لَهُمْ بِتَعْلِيْقِ ذٰلِكَ عَلٰى حُصُوْلِ شِفَاءٍ أَوْ قُدُوْمِ غَائِبٍ فَإِنَّهُ مَجَازٌ عَنِ الصَّدَقَةِ عَلَى الْخَادِمِيْنَ لِقُبُوْرِهِمْ

اسی قبیل سے ہے قبروں کی زیارت کرنا اور اولیائے کرام و بزرگان دین کی مزارات سے برکت حاصل کرنا اور بیمار کی شفا یا مسافر کے آنے پر اولیائے گذشتہ کے لیے نذر ماننا کہ وہ ان کی قبروں کی خدمت کرنے والوں پر صدقہ کرنے سے مجاز ہے۔

امام اجل حضرت ابو الحسن نور الملۃ والدین علی بن یوسف شطنوفی قدس سرہ العزیز کو شمس الدین ذہبی نے طبقات القراء میں اور امام اجل جلال الدین سیوطی نے حسن المحاضرہ میں الامام الاوحد یعنی بےنظیر امام کہا ہے وہ اپنی کتاب بہجۃ الاسرار شریف میں محدثانہ اسانید صحیحہ معتبرہ سے روایت کرتے ہیں۔

أَخْبَرَنَا أَبُو الْعَفَافِ مُوسَى بْنُ عُثْمَانَ بِالْقَاهِرَةِ سَنَةَ ٦٦٣ قَالَ أَخْبَرَنَا الشَّيْخَانِ أَبُو عَمْرٍو عُثْمَانُ الصَّرِيْفِيْنِيُّ وَأَبُو مُحَمَّدٍ عَبْدُ الْحَقِّ الْحَرِيْمِيُّ

ابو العفاف موسیٰ بن عثمان نے ٦٦٣ھ میں ہم سے شہر قاہرہ میں حدیث بیان کی کہ میرے والد ماجد ابو المعانی عثمان نے ہمیں ٦١٤ھ میں شہر دمشق میں خبر دی کہ ہمیں دو بزرگ حضرت ابو عمرو عثمان صریفینی اور حضرت ابو محمد عبد الحق حریمی نے ٥٥٩ھ میں

